لفظ بندیاں کی بجائے بنیاں لکھا گیا اور معمولی۔ دال کا گوشہ۔ یٔ سے پیوست ہو کر بندیاں کو بنیاں پڑھا جاتا رہا ہو۔ پھر جس کسی نے دوسری تیسری بار۔ طبع اور کتابت کرایا ہو۔ اس نے اس کو بنیاں ہی سمجھا ہو اور پھر اس طرح چھپتا رہا یہ بات عقل میں بھی آتی ہے کیونکہ بندیاں اور بنیاں میں تکلمی معمولی قلم کی لغزش اور نوک پلک کی غلطی ہے ورنہ حرفوں اور نقطوں اور کنگروں کے اعتبار سے دونوں لفظ یکساں ہیں اور پھر سے زیادہ پتہ لگ سکتی ہے۔ اس لیے کہ جلد بازی میں اس طرح کی تصنیف میں خام خیالیاں عام واقع ہوتی رہتی ہیں اور جب ایک شعر میں اس خیانت کا احتمال پیدا ہو گیا تو دوسرے شعروں میں بھی خیانتی ملاوٹ کا اندیشہ پیدا ہو گیا۔ لہٰذا یہ کہنا زیادہ آسان اور ایمان و شریعت کے قریب ہے کہ یہ اشعار اس طرح پر۔ میاں محمد صاحب کے نہیں ہیں بلکہ۔ بعد کی ملاوٹ ہیں اور ابلیس فطرت لوگوں کے ہاتھوں انجیل توریت زبور جیسی پاک کتابیں اور رب تعالیٰ کا کلام نہ بچ سکا اور کسی کے ہاتھوں کی بدنصیبی نے احادیث میں کتر و بیونت کیا۔ حضور غوث اعظم کی اصل کتاب غنیۃ الطالبین میں کیا کچھ نہ کر ڈالا اعلیٰ حضرت کے نعتیہ دیوان حدائق بخشش حصہ سوم میں ایک شخص نے اور تاج کمپنی نے تفسیر خزائن العرفان میں کتنی ملاوٹیں اور کمی بے بیشی اور بددیانتی کر ڈالی تو سیف الملوک پر کسی گمراہ نے اگر ایسا کر دیا تو کچھ بعید نہیں ہے بہر کیف ہم حضرت میاں صاحب عارف کھڑی کو الزام دینے کی بجائے اس طرح بچانے کا راہ نکالنا بہتر سمجھتے ہیں۔ ورنہ یہ اشعار تو جس کسی کے بھی ہوں۔ سراسر کفریہ ہیں اور تمام علماء اسلام عربی و عجمی کا اس پر اتفاق ہے جیسا کہ الازہر مصر۔ دارالعلوم منظر اسلام بریلی شریف۔ حجاز مقدس۔ افغانستان مفتی مجاہد اور پاکستان کے بیشتر علماء کرام فقہاء ملت کے فتاویٰ حاصل ہو چکے ہیں۔ آٹھویں دلیل۔ اس کفریہ شعر سے ثابت کیا جا رہا ہے معاذ اللہ غوث پاک کا درجہ۔ مقام۔ و مرتبہ انبیاء کرام سے زیادہ ہو اور تقرب غوث پاک بارگاہ ربوبیت میں۔ انبیاء کرام علیہم السلام سے زیادہ ہو۔ حالانکہ قلائد الجواہر ص۵۶ پر خود حضور غوث پاک جیلانی کا واقعہ اس طرح لکھا ہے۔ غوث پاک کی محفل سجی ہوئی تھی کسی نے عرض کیا فلاں بزرگ جو اس وقت اپنی کرامات۔ عبادات اور اپنے زہد و تقوے میں مشہور ہے۔ وہ یہ کہتا ہے کہ میں تو یونس بن متی علیہ السلام کے مقام سے بھی تجاوز کر چکا ہوں۔ یہ سنتے ہی حضرت شیخ کو غصہ آگیا اور آپ نے سیدھے بیٹھ کر تکیہ ہاتھ میں لے کر فرمایا کہ۔ میں نے اس شخص کے قلب پر قبضہ کر لیا ہے۔ یہ سنتے ہی ہم لوگ فوراً اس شخص کے مکان پر پہنچے تو معلوم ہوا کہ وہ اچھا خاصا تھا لیکن کسی مرض کے بغیر مر گیا مرنے کے بعد کچھ لوگوں نے خواب میں اس کو اچھی حالت میں دیکھا تو اس سے پوچھا کہ تمہارے ساتھ اللہ تعالیٰ کا کیا معاملہ رہا اس نے کہا۔ شیخ عبدالقادر جیلانی کی شفاعت کی وجہ سے میرا قول حضرت یونس علیہ السلام نے بھی معاف کر دیا اور خالق و مالک نے بھی معاف فرما دیا۔ حضرت مصنف امام یحییٰ رحمۃ اللہ علیہ اس قول کی شرح میں حاشیے پر فرماتے ہیں۔ ولی مرتبے میں کتنا ہی بڑا ہو نبی کی ہمسری نہیں کر سکتا۔ حضور غوث پاک سرکار ولایت کے اس ملفوظ سے کتنا صاف واضح ہو گیا کہ کوئی ولی اللہ کتنا ہی عبادت ریاضت اور صاحب کرامت مشہور ہو قربت الٰہیہ میں انبیاء عظام سے تجاوز تو درکنار برابری

بھی نہیں کر سکتا اور غوث پاک جیسی ہستی بھی آستانۂ نبوت پر شفاعت ہی کر سکنے کی جرات کر سکتے ہیں۔ اس لفظ شفاعت ہی سے شانِ نبوت کے مقابل مقام غوثیت کی وضاحت ہو جاتی ہے۔ جس طرح کہ انبیاء علیہم السلام بارگاہِ ربوبیت میں صرف شفاعت کی حد تک جرأت کر سکتے ہیں۔ اس کے برخلاف شعر مذکورہ میں یہ کہا گیا ہے کہ قرب شہاں دا اُہنا۔ یعنی غوث پاک کا قُربِ الٰہی انبیاء سے زیادہ ہے۔ یا پہلے شعر میں یہ کہنا کہ نبیاں نالوں گھٹ نہ رہیا۔ یہ سب قطعاً غلط اور کفریات ہیں۔ خود غوثِ پاک جب اپنی زبان مبارک سے اُس ولی اللہ کو موت کے گھاٹ اتار کر۔ فرما رہے ہے کہ شانِ نبوت کتنا اونچا مقام ہے تو جو بد بخت گمراہ یہ کہے کہ غوث پاک انبیاء سے زیادہ قرب زیادہ محرمِ رازِ الٰہی اور کسی وصف میں کم نہیں۔ وہ نگاہِ غوثیت میں مردود کیوں نہ ہوگا۔ اللہ کے یہ پیارے بندے اس طرح کی چاپلوسیوں سے اور بیجا تعریفوں سے خوش نہیں ہوا کرتے بلکہ نگاہِ قہر سے ناراض ہوتے ہیں۔ عیسائی حضرت عیسیٰ کو ابن اللہ کہتے ہیں۔ شیعہ حضرتِ علی کو رب اور خدا۔ کہتے ہیں۔ تو کیا ان کفریات سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام یا حضرت علی خوش ہیں؟ ہرگز نہیں وہ تو ان چاپلوسوں کو مردودِ ازلی اور لائقِ جہنم سمجھتے ہیں۔ بس اس طرح سمجھ لو کہ اس قسم کے شعر لکھنے والا بھی بارگاہِ غوث پاک میں۔ مردود اور جہنمی ہے۔ یہ تعریف نہیں بلکہ جاہلانہ گستاخی ہے۔ کسی بیٹے کی تعریف کرتے ہوئے کہا جائے کہ یہ اپنے باپ کا بھی باپ ہے۔ تو یہ مدح و ثنا نہیں بلکہ احمقانہ پاگلانہ بدتمیزی ہے۔ نویں دلیل۔ اس ایک شعر میں کہا گیا ہے کہ (معاذ اللہ) انبیاء پر جب مصیبت آئی تو غوث پاک میراں۔ کی روح نے اللہ کے پاس پہنچ کر ان کی مشکل حل کرائی۔ میں اس شاعر سے پوچھتا ہوں۔ وہ کون سی مشکل تھی اور کس نبی کو پڑی تھی دنیوی تھی یا دینی۔ زمینی تھی یا آسمانی۔ عتاب کی تھی یا عذاب کی۔ رب تعالےٰ کی طرف سے تھی۔ یا بندوں کی طرف سے مومنوں کے ہاتھوں سے تھی یا کفار کے ہاتھوں سے۔ اس کا کوئی ثبوت قرآنِ مجید۔ حدیثِ پاک۔ یا تاریخ سے یا سابقہ کتب سے دیجئے بغیر ثبوت کے باتیں بناتے چلے جانا تو کذب بیانی ہے۔ ہمیں تو قرآن مجید۔ احادیث مبارکہ اور تاریخی واقعات سے یہی ملتا ہے کہ۔ اللہ کی طرف سے کبھی کسی نبی علیہ السلام پر کوئی مصیبت نہ پڑی کچھ آزمائش آئی بھی تو وہ امتحانِ مدارج تھا۔ اور کڑا نہ تھی۔ حضرتِ آدم کا واقعہ تو یہ اس میں صوفیاء کرام فرماتے ہیں کہ نامِ پاک محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے وسیلے سے قبولیت ہوئی۔ صبر ایوب علیہ السلام اور حضرت یونس علیہ السلام کا مچھلی کے پیٹ میں سے بچ نکلنا۔ یہ تمام آزمائشی امتحان تھے۔ ان حالات میں بقولِ صوفیاء عارفین ان بزرگوں نے نبی کریم علیہم الصلوٰۃ و السلام کے نامِ پاک کا وسیلہ ضرور پکڑا اور یہ ان کا اپنا ذاتی قُربِ بارگاہ تھا جو اس وسیلۂ عظمیٰ کی بنا پر ان کے اپنے الفاظ کی دعائیں منظور و مقبول ہوئیں۔ کسی دوسرے کی روح یا سفارش کو قطعاً اس میں دخل نہیں۔ رہی دنیوی تکالیف اور مصائب۔ تو ان کو دور کرنے کے لیے انبیاء کرام نے کبھی دعا نہیں مانگی نہ وہ دور ہوئیں۔ بلکہ کفار نے انبیاء معصومین کو دل بھر کر ستایا اور ستاتے ہی رہے۔ انبیاء عظام نے کبھی اس بارے میں فریاد نہ کی۔ بلکہ سب مصائب

برداشت فرمائے۔ یہاں بھی کسی کی روح نے نہ سفارش کی نہ ضرورت پڑی۔ عیسائی لوگ حضرت مسیح علیہ السلام کے متعلق چند لفظ اپنی انجیل سے سناتے ہیں کہ آپ نے اپنی صلیب کے وقت۔ انتہائی گھبرا کر رب تعالیٰ سے عرض کیا۔ اِیْلِیْ اِیْلِیْ لِمَا شَبَقْتَنِیْ ۔ اے اللہ تو نے مجھ کو ان ظالموں میں کیوں چھوڑ دیا۔ یہ الفاظ حضرت مسیح نے ہرگز نہ فرمائے۔ یہ سب من گھڑت بناوٹی اور گستاخانہ الزام تراشی ہے۔ انبیاء کرام ساری مخلوق میں سب سے زیادہ بہادر، دلیر اور صابر و شاکر ہوتے ہیں۔ حضرت خلیل نے تو جبرائیل سے بھی فرما دیا تھا کہ اے جبرئیل مجھ کو تمہاری مدد کی ضرورت نہیں۔ یہاں تک کہ انبیاء کرام نے ان مصائب دنیا کے وقت اپنے رب سے بھی دعائیں نہ مانگیں۔ تاکہ اظہارِ بزدلی کا طعنہ نہ بن جائے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی طرف ان جھوٹی لگائی ہوئی باتوں کا بہانہ لے کر۔ اقبال سیالکوٹی نے بھی حضرت مسیح کی شان میں گستاخی لکھ ڈالی۔ بہر حال کسی بھی نبی علیہ السلام کے لیے۔ کسی بھی وقت کسی نبی، غوث، قطب یا ولی یا کسی کی روح کا کبھی کوئی مشکل حل کرنا بالکل خلافِ حقیقت بات ہے اور نہ کسی عالم، عارف۔ مصنف نے یہ بات لکھی یہاں تک کہ جو لوگ اس کفریہ عقیدے کے بانی اور مالک ہیں ان بیچاروں کے پاس بھی کوئی ثبوت کوئی دلیل، تاریخی یا واقعاتی نہیں ہے صرف زبانی باتیں ہیں۔ ہاں بعض لوگوں کو یہ کہتے سنا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب معراج میں گئے تو لامکان پر اوپر نہ چڑھ سکے تب روح غوث پاک نے مشکل حل کرائی اور نبی کریم کو اپنے کندھوں پر اٹھا کر اوپر پہنچایا۔ میاں محمد صاحب کے اس کفریہ شعر میں اسی جانب اشارہ ہے مگر میں کہتا ہوں اس واقعے کا کوئی ثبوت؟ نہ اس کا ذکر قرآن مجید میں نہ حدیث شریف میں۔ نہ کسی معتبر کتاب میں نہ صوفیا کی زبان میں۔ جس زبان اقدس نے بلال رضی اللہ عنہ کی کھڑاؤں کا تذکرہ فرما دیا ان کو اس اہم بات کا تذکرہ کیا مشکل تھا۔ جب براق اور رفرف کا ذکر ملتا ہے تو اس کو کیوں ذکر نہ فرمایا۔ نیز یہ کہنا کہ معاذ اللہ نبی کریم چڑھ نہ سکے۔ یہ کفریہ گستاخی ہے۔ صداقت تو یہ ہے کہ نبی کائنات سفر معراج کے لیے براق رفرف کے حاجت مند بھی نہ تھے۔ یہ سواریاں بھی فقط عزت افزائی اور شانِ شاہانہ کے لیے تھیں۔ یہ بناوٹی بات کسی نے اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی سے بھی سوالاً بیان کی تو اعلیٰ حضرت قبلہ نے عرفان شریعت میں اس کو صرف ممکنات تک تسلیم کیا ہے کہ ایسا ہو سکتا ہے اور غوث پاک کی روح بطور سواری پیش ہوئی ہو تو ممکن ہو سکتی ہے مگر اعلیٰ حضرت جیسے محقق عالم کو بھی اپنی اس ممکن پر کوئی دلیل یا تحریری ثبوت نہ مل سکا۔ ممکن ہونا اور چیز ہے۔ واقعی ہونا اور چیز ہے۔ عقائد کی بنیاد ممکنات پر نہیں رکھی جا سکتی ممکن تو یہ بھی ہو سکتا ہے کہ آسمان زمین بن جائے اور زمین آسمان۔ مگر حقیقت تو ایسی نہیں ہے۔ اہل سنت کا مسلک خود ساختہ تخیلات اور ممکنات پر قائم نہیں ہے۔ بلکہ واقعات یقینیہ اور ٹھوس دلائل ہی مسلکِ اہل سنت کی بنیاد ہے اور حقیقت واقعی میں یہ ثابت نہیں لہٰذا ایسے تخیلات کو اٹل مذہب عقیدہ اور مسلک بنا لینا یا صحیح تسلیم کر لینا اور حتمی یقینی لہجے میں اشعار بنا ڈالنے سراسر جہالت ہے۔ اگر معراج کی رات روح میراں کے اس طرح پہنچنے میں ذرا

بھی حقیقت ہوئی تو اشارۃً کنایۃً احادیث مبارکہ میں کچھ تو ذکر ہوتا۔ پھر اس میں کیا حکمت ہے کہ احادیث میں امام اعظم کا کنایۃً اور امام مالک کا اشارۃً اور علاقہ ہندوستان کا اشارۃً ذکر ملتا ہے مگر دو باتیں کبھی ثابت نہیں نمبر۱ امامت علی مرتضیٰ کسی حدیث اور واقعے سے ثابت نہیں نمبر۲ غوث پاک کا تذکرہ کسی حدیث پاک سے ثابت نہیں۔ اعلیٰ حضرت نے اسی عرفان شریعت ص۹۴ پر اس سوال کا بھی جواب فرمایا کہ کیا غوث پاک نے روحیں چھینی۔ آپ نے جواباً فرمایا کہ یہ قطعاً غلط ہے۔ حضرت عزرائیل کا مقام غوث پاک سے زیادہ ہے کیونکہ عزرائیل علیہ السلام رُسُل ملائکہ سے ہیں۔ ہاں البتہ قبر سے مردے زندہ کرنے کا واقعہ درست ہے اور واقعی ثبوتی امر ہے۔ مگر میں کہتا ہوں کہ روحیں چھیننے کا واقعہ اس لیے بھی غلط ہے کہ جن جاہلوں نے یہ کرامت گھڑی ہے وہ کہتے ہیں کہ روحیں زنبیل یعنی تھیلے میں تھیں۔ حالانکہ قبض ارواح اور روح لے جانے کا جو طریقہ احادیث سے ثابت و مذکورہ ہے وہاں تھیلے کا ذکر نہیں۔ یعنی اس طرح بوری بھر کر نہیں لے جائی جاتیں۔ کسی نے یہ بھی سوال کیا تھا کہ ام المومنین عائشہ صدیقہؓ نے عالم روحانیت میں غوث پاک کو یہ کہہ کر اپنا دودھ پلایا تھا کہ یہ میرا روحانی بیٹا ہے۔ جواباً مجدد ملت نے فرمایا کہ یہ روحانی باتیں ہیں۔ عالم اجسام کے خلاف نہیں۔ ممکن ہو سکتا ہے۔ بہر کیف سفر معراج میں روح میراں کا پہنچنا تو بالکل ہی بے ثبوت ہے اور یہ انداز بیان تو قطعاً گستاخی ہے۔ نیز اس غیر شرعی اور غلط شعر میں تو نبیاں اور مشکل حل کرائی پردی۔ جمع کے لفظوں سے ہے اور واقعہ معراج میں ایک کی بات ہے۔ شاید کوئی پاگل اور سیف الملوک کا اندھا عقیدت مند یہ کہہ دے کہ ایک کی امداد گویا سب کی امداد ہے تو پھر یہ مزید گستاخی اور لمبا جھوٹ ہو گیا۔ اعلیٰ حضرت نے اس واقع کو ممکن کہتے ہوئے۔ انبیاء کرام کی بارگاہ میں حاضری پر قیاس فرمایا۔ لیکن یہ قیاس مطابقت نہیں رکھتا۔ جیسا کہ آئندہ سطور میں بیان ہوگا۔ یہاں تک تو یہ ثابت کیا گیا کہ شریعت کے ہر قانون اور دلیل کے اعتبار سے یہ اشعار بالکل ہر طرح غلط ہیں۔ ان پر عقیدہ بنانے سے کفر کا اندیشہ ہے۔ رہا میرے سابقہ فتوے کا تعلق تو وہ سائلین کے سمجھ میں نہ آیا اور نہ کوئی ایسی دشوار بات نہیں ہے۔ آپ کے سوال نے مجھ کو حیرت میں ڈال دیا۔ اگر مجھ کو یہ معلوم ہوتا کہ میرے فتوے کی آسان گفتگو اور سلیس بات کو بھی نہ سمجھا جائے گا اور رواج کی جہالت عامہ سے اتنا بڑا دھوکہ کھایا جائے گا تو میں اسی وقت جبکہ وہ فتویٰ لکھا جارہا تھا مکمل وضاحت کر دیتا اور سیف الملوک کے ان غلط اشعار کی شرعی اور حقیقی غلطیوں کی وضاحت کر دیتا۔ اس وقت مجھ کو گمان تک نہ تھا کہ آئندہ دور میں کوئی اتنا کم علم بھی ہو سکتا ہے جو اتنی عام فہم عبارت کو نہ سمجھنے کی غلط فہمی کا شکار ہو سکتا ہے۔ بہر حال مختصر الفاظ میں وضاحت اس طرح ہے کہ سیف الملوک کا یہ شعر بالکل غلط اور گمراہی۔ بے دلیل اور حقیقت حال سے بہت ہی دور ہے۔ یہ کسی گمراہ کی بدنیتی کا نتیجہ فکر ہے۔ عارف کھڑی کا نہیں ہے جیسا کہ با دلائل ثابت کر دیا گیا ہے۔ ان ہی لغو شعروں سے ناجائز فائدہ اٹھاتے ہوئے بد خصلت لوگوں کو بناوٹی کرامتیں لکھنے سننے سنانے کا شوق پیدا ہو جاتا ہے۔

روح چھیننے اور سفر معراج میں روح میراں پہنچنے والی خود ساختہ کرامتیں بھی اسی اندھی عقیدت کا نتیجہ ہے۔ یہی ایسی

خرافات سے اللہ کی پناہ مانگتا ہوں۔ میرے اس سابقہ فتوے کا ان شعروں سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ میں نے ان مقامات پر مثنوی شریف۔ تفسیر عرائس البیان۔ فتوحات مکیہ۔ از ابن عربی اور علامہ نبہانی کے تبرکات فرمودات اور کتاب الجواہر کے حوالوں سے۔ فقط یہ ثابت کیا ہے کہ روح اللہ اور روح محمدی میں کیا فرق ہے اور ان دونوں کا مقام و قیام کہاں ہے۔ کہاں ودیعت ہوئی اس کے مظہر کون ہیں اور کب ودیعت ہوئیں۔ نیز حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور غوث اعظم کے معنوی کلام کا مدعا مطلب و مقصد کیا ہے اور دونوں کی حالتوں کا فرق کیا ہے اور انبیاء اولیا علما اور عام مومنین میں کیا نسبت ہے۔ اگر کوئی بدعقیدہ انسان حضرت محی الدین ابن عربی علیہ الرحمۃ کے صوفیانہ کلام کی بناء پر یہ شعر بناڈالے تو یہ اس کی انتہائی نادانی ہے اور میرے فتوے سے سہارا لینا بھی عدم تدبر کی بنا پر ہے۔ فتوے کی وضاحت کے لیے تین چیزیں قابل غور ہیں۔ پہلی یہ کہ عالم ارواح میں کسی روح سے کوئی کام کوئی ڈیوٹی نہ لی گئی اور نہ ہی بغیر جسم کوئی روح کچھ اٹھا سکتی ہے نہ کوئی عمل کر سکتی ہے نہ کسی روح کو کوئی دینی دنیوی عہدہ دیا گیا۔ نبوت۔ ولایت۔ غوثیت۔ قطبیت سب مدارج عالم ناسوت یعنی دنیا میں بھیج کر بعد ولادت یا شکم مادر میں دیئے گئے۔ اسی لیے نبی غوث قطب ولی عالم پیر فقیر۔ بادشاہ۔ وزیر سب عہدے اور سب القاب روح مع الجسد کا نام ہے۔ نہ فقط روح کا کوئی نام ہے نہ فقط جسم کا حضرت آدم۔ نوح۔ موسیٰ۔ عیسیٰ علیہم السلام اور عبدالقادر جیلانی خواجہ معین الدین چشتی۔ خواجہ بہاؤالدین نقشبندی۔ خواجہ شہاب الدین سہروردی علیہم الرحمۃ۔ یہ سب روح مع الجسد کے نام ہیں۔ تمام مفسرین آیت پاک۔ رَافِعُكَ اِلَیَّ (الخ) کی تفسیر میں یہی عقیدہ بیان فرماتے ہیں۔ یہی اہل سنت کا مسلک ہے۔ دیکھیے کتب تفاسیر۔ عالم ارواح میں اولیاء اللہ اور حضور عبدالقادر جیلانی کی فقط روح تھی۔ غوث و قطب تو درکنار اس کو تو عبدالقادر بھی نہیں کہا جاسکتا۔ نہ اس کا کوئی ثبوت ہے۔ رب تعالیٰ کا۔ وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِیْثَاقَ النَّبِیّٖنَ۔ فرمانا۔ اس وقت کے اعتبار سے ہے جب یہ آیت نازل ہوئی تھی۔ ورنہ عالم ارواح میں وہ نبی نہ تھیں۔ ارواح نبی تھیں۔ ہاں عالم ارواح میں ارواح مقدسہ کی تعلیم و تعلم ہو سکتی ہے کہ ارواح انبیاء کرام کو خود رب تعالیٰ نے وہیں سب کچھ سکھادیا اور بعض اولیاء اللہ کو بھی عالم ارواح میں علوم سکھائے گئے۔ جیسا کہ بعض صوفیائے کرام فرماتے ہیں کہ روح عبدالقادرؓ کو عالم ارواح میں درس گاہ قطب اوّل یعنی عقل اول محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم سے مقام قطبیت کی تعلیم ملتی رہی یہ امر مسلم ہے۔ لیکن مقام قطبیت کی تعلیم اور چیز ہے اور قطبیت کا درجہ۔ عہدہ مل جانا دوسری چیز ہے۔ مقام قطبیت کی تعلیم ازل یعنی عالم ارواح میں ہو سکتی ہے۔ مگر قطبیت دنیا میں ملتی ہے کسی کو شکم مادر میں کسی کو بعد ولادت شیر خوارگی میں کسی کو محنت و ریاضت و عبادت سے علامہ امام نبہانی فرماتے ہیں کہ ازل دو قسم کا ہے۔ نمبر۱ ازل قدیم نمبر۲ ازل حادث۔ پہلا ازل صفت باری تعالیٰ ہے دوسرا عالم ارواح اور صفت مخلوق۔

نبوت بھی عالم ناسوت میں صفتِ عطائی وہبی شکم مادر میں عطا ہوتی ہے۔ یعنی ہر نبی کی نبوت قبل ولادت

مل جاتی ہے۔ مگر ولایت خواص کو شکم مادر میں عام اولیاء اللہ کو بعد ولادت۔ لیکن سب کا ظہور بعد ولادت فوراً۔ یا بلوغت یا کہولت میں ہوتا ہے۔ کبھی یہ ظہور نبوت دعا سے بھی ہوتا ہے۔ جیسا کہ دعاء موسیٰ علیہ السلام سے صرف ہارون علیہ السلام کی نبوت پاک کا ظہور ہوا تھا نہ کہ عطا۔ اسی لیے نبوت صرف وہبی یعنی اللہ تعالیٰ کے ذاتی تعین و تقرر سے ہوتی ہے اور ولایت تین قسم کی ہے نمبر ۱ وہبی نمبر ۲ عطائی نمبر ۳ کسبی۔ سابقہ فتوے کو سمجھنے کے لیے دوسری قابل غور چیز یہ ہے کہ آقاء دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم۔ دیگر انبیاء کرام علیہم السلام اور اولیاء اللہ میں فرق یہ ہے کہ۔ نور ہونا۔ نبی کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کا ذاتی اور جسمانی حصہ ہے۔ دیگر انبیاء کرام کی صفت نور ہے۔ لیکن نور ہونا اولیاء اللہ کی نا ذاتی چیز ہے نا صفاتی ہے بلکہ بقدر تقرب الٰہی درجہ بدرجہ ودیعت و امانت رکھا گیا ہے۔ اب جس کے پاس جتنی عظمت والی چیز ودیعت ہے وہ اتنا ہی بڑا ولی اللہ ہے۔ دنیا و کائنات و مخلوقات میں صرف آقاء کل حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات مقدس ہی کی یہ امتیازی شان ہے کہ آپ ازل حدوث اور اول حادثات میں ہی روح مع الجسد پیدا کیے گئے۔ عالم خلقت کا ایک لمحہ بھی ایسا نہ گزرا جبکہ آپ جزئی طور پر موجود ہوں۔ یا صرف آپ کی روح ہو۔ یہی وجہ ہے کہ کائنات میں صرف آپ ہی فرماتے ہیں کہ کُنْتُ نَبِیًّا وَّ آدَمُ بَیْنَ الطِّیْنِ وَالْمَاءِ۔ ترجمہ۔ میں اس وقت بھی نبی تھا جبکہ حضرت آدم ابھی مٹی اور پانی کے اندر تھے۔ اس حدیث مبارکہ میں۔ نبی پاک نے اپنا سب سے بلند مقام یعنی نبوت کا ذکر فرمایا دوسرے مقامات و مدارج اس میں خود بخود آ گئے۔ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پاس درجۂ ولایت بھی ہے اور قطبیت اعلیٰ بھی مگر یہ نبوت سے نیچا مقام ہے۔ اس لیے اس کا ذکر نہ فرمایا گیا اور چونکہ نبوت وغیرہ خاص ہے تکمیل انسانیت سے اور تکمیل انسانیت روح مع الجسد کا نام ہے۔ اس لیے آقا صلی اللہ علیہ نے اپنے جسم اولیٰ کا ذکر اس طرح فرمایا کہ اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰہُ نُوْرِیْ۔ ترجمہ۔ اللہ تعالیٰ نے سب سے پہلے میرا نور پیدا فرمایا۔ نور جسم کا نام ہے۔ جیسے تمام ملائکہ۔ ہر جسم کی روح علیحدہ ہے۔ خواہ جسم نور ہو یا نار کثیف ہو یا لطیف۔ جیسے جنات حیوانات۔ صوفیاء کرام فرماتے ہیں کہ ہر مخلوق کی روح ہے۔ نباتات جمادات وغیرہ سب کی (از تفسیر عرائس البیان عربی) مثنوی شریف میں ہے شعر نطق آب و نطق خاک و نطق گل ٭ ہست محسوس از حواس اہل دل۔ ترجمہ۔ پانی۔ زمین۔ مٹی۔ سب کی روح اور قوت گویائی ہے لیکن محسوس ہر ایک کو نہیں ہوتی صرف دل والے اولیاء اللہ ہی جانتے ہیں۔ نبی کریم رؤف و رحیم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی روح پاک کا ذکر نہ فرمایا اس لیے کہ ہر جسم کے لیے روح ہونا اول ہے۔ یعنی عالم ارواح میں جس کی روح ہو گی اسی کا جسم بنے گا۔ گویا روح سبب ہے اور متبوع ہے۔ جسم مسبّب اور تابع ہے۔ تابع کے ذکر سے متبوع کا ذکر خود بخود ہو گیا۔ سب انسانوں کا جسم از حضرت آدم علیہ السلام تا قیامت عالم دنیا میں بنایا گیا۔ یہ صرف نبی اکرم مدنی سرکار کی خصوصیت ہے کہ ازل میں ہی آپ کا جسم پاک اور روح مقدس ایک ساتھ بنائے گئے اور تکمیل انسانیت کے بعد اسی وقت آپ کو نبوت۔ ولایت۔ علم۔ اختیار۔ قوت و ملکیت تمام شانوں اور فضیلتوں سے نوازا گیا۔ نبوت جامع ہے تمام

کمالات کی صرف آپ کا۔ کُنْتُ نَبِیًّا ۔ (الخ) فرما دینا ہی سب اعلیات کی دلیل ہے۔ یہ قانون قدرت ہے کہ ہر انسان جن ملائکہ وغیرہ کی تکمیل کے بعد اس کو مکلف اور امر و نہی کا ذمہ دارانہ کام اس سے لیا جاتا ہے۔ عالم ارواح میں کوئی بھی مکمل نہیں اس لیے کبھی کسی نے کوئی کام نہیں کیا فقط روح تو کچھ کر سکتی ہی نہیں۔ بلکہ عالم ارواح سے تو کسی روح کا نکلنا باہر آنا ہی ثابت نہیں چہ جائیکہ کوئی ڈیوٹی ادا کرے۔ ہاں احادیث مقدسہ سے صرف یہ بعید شان ثابت ہوتا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ازل ہی بوجہ تکمیل ذات اپنے تمام عہدوں پر اور ذمہ داریوں پر فائز تھے۔ لھذا فرمودات رسالت کی روشنی میں اگر یہ کہا جائے کہ روح محمدی نے حضرت آدمؑ اور دیگر انبیاء کرام علیھم السلام کو فیض ربانی تعلیم عرفانی اور بوقت ضرورت مشکل کشائی فرمائی۔ تو عقلاً۔ نقلاً۔ قانوناً۔ روایتاً۔ درست ہے۔ کیونکہ آپ ازلی مکمل ہیں۔ آپ کی انسانیت تمام کی انسانیت سے پہلے ہے۔ آپ کی انسانیت آپ کی روح اور نور کا نام ہے۔ ہاں آپ کی آدمیت اور جسم کثیف اپنے والد سے بھی بعد ہے۔ انسانیت آپ کی تکمیل ہے اور یہ تکمیل ازل میں ہوئی۔ اسی انسانیت کا ذکر سورۃ رحمٰن کی پہلی آیت اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ ۔ خَلَقَ الْاِنْسَانَ عَلَّمَهُ الْبَيَانَ ۔ میں ہے۔ آپ کی آدمیت بعد میں مکمل ہوئی۔ آپ کی انسانیت کا نام احمد ہے۔ آپ کی آدمیت کا نام ابن عبداللہ اور ابو القاسم ہے۔ آپ کی انسانیت جسم لطیف ہے اور آپ کی آدمیت جسم کثیف اور ان دونوں تکمیلوں کا نام محمد ہے صلی اللہ علیہ وسلم۔ آپ کی انسانیت۔ اَیُّكُمْ مِثْلِیْ ہے اور آپ کی آدمیت اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ ۔ ہے اس لیے آپ کا نام ہے۔ یعنی دو بار جسم والا نمبر۔ جسم انسانیت یعنی نور نمبر۔ جسم آدمیت یعنی بشر۔ دیگر انبیاء کرام کا نور ان کی فقط صفت ہے۔ مگر نبی اکرم کا نور آپ کی ذات اور جسمیت ہے۔ آقا صلی اللہ علیہ وسلم اپنی انسانیت میں مثل ملائکہ ہیں اور اپنی آدمیت میں تمام لوگوں کی مثل ہیں اور اولیاء اللہ و علماء ربانی کے اجسام مطہرین میں بھی نور الٰہی کی جلوہ گری اور جاگزینی ہوتی ہے مگر نہ وہ جسمانیت بنتا ہے نہ صفت بلکہ وہ فقط ودیعت و امانت ہوتا ہے۔ روح کے اعضاء نہیں ہوتے صرف جسم کے اعضا ہوتے ہیں خواہ جسم نور ہو یا نار یا خاک ہو۔ جیسے ملائکہ۔ جنات۔ حیوانات۔ آقا عالمین صلی اللہ علیہ وسلم کی تکمیل ازلی آپ کی تمام کائنات پر افضلیت کی دلیل ہے۔ آپ تمام انبیا سے افضل ہیں اپنی نورانیت کی بنا پر اور تمام ملائکہ سے افضل ہیں اپنی بشریت کی بنا پر۔ کیونکہ تجسم نوری انبیاء کرام کے پاس نہیں اور تجسم بشری ملائکہ کے پاس نہیں ہے۔ تمام انبیاء کرام علما و اولیاء اللہ سے افضل ہیں۔ کیونکہ اولیاء اللہ کے پاس صفت نور نہیں ہے اور انبیاء کرام تمام ملائکہ سے بھی افضل ہیں اس لیے کہ ملائکہ کے پاس نہ صفت بشریت ہے نہ تجسم بشریت اور نہ صفت نور ہے۔ تمام اولیاء اللہ اس تمام مخلوق سے افضل ہیں جن کے پاس نور ودیعت نہیں۔ تمام صحابہ کرام کے پاس صحبت پاک مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی برکات سے سب سے زیادہ نور معرفت کی امانت ہے اور صحابہ کے آستانوں سے غوث و قطب وغیرہ ہم کو ان کا حصہ سینہ بسینہ عطا ہوا۔ غوث اعظم سرکار بغداد تمام اولیاء اللہ کے

کے سردار اس لیے ہوئے کہ آپ کو حصہ نور بھی سب سے زیادہ ملا اور روح محمدی کی امانت بھی مرحمت ہوئی۔
تیسری قابل غور بات یہ ہے کہ کتب تصوف سے یہ ثابت ہے کہ اولیاء اللہ کو یا غوث پاک کو یا کسی بھی ہستی پاک کو جو چیز ودلیعت کی جاتی ہے وہ اس کی تکمیل کے بعد عطا ہوتی ہے اور سب کی تکمیل دنیا میں آ کر ہوتی ہے۔ دنیا کی ابتدا شکم مادر ہے اور انتہا قبر ہے انبیاء علیہم السلام ہوں یا ولی غوث ہوں یا قطب سب کی تکمیل دنیا میں ہوئی بجز آقاء رحمۃ عالمین علیہم الصلوٰۃ والسلام کے۔ لھذا اگر حضرت مسیح علیہ السلام کو روح الٰہی ودلیعت ہوئی تو وہ بھی دنیا میں آنے کے بعد شکمِ مادر سے ہی اور اگر غوث پاک کو روح محمدی ودلیعت ہوئی تو وہ بھی دنیا میں آنے کے بعد۔ اب اس میں اختلاف ہے کہ کب ودلیعت ہوئی۔ بعض نے کہا شکم مادر میں۔ بعض نے کہا زمانہ شیر خوارگی میں بعض کا کہنا ہے کہ زمانہ نابالغی میں بعض نے زمانہ بلوغت فرمایا۔ اسی روحِ محمدی کی تعظیم کے لیے ملائکہ آپ کے ساتھ چلتے پھرتے اور تعظیم کرتے تھے۔ (قلائد الجواہر ص۲۳) غرضکہ روح مع الجسد سے مکمل ہونے کے بعد۔ اسی روح الٰہی کی قوت تھی جو حضرت عیسیٰ ابن مریم فرماتے ہیں۔ اِنِّیْٓ اَخْلُقُ لَکُمْ۔ اور عمل بھی کر دکھاتے ہیں اور اسی روح محمدی کی آواز تھی جو حالت سکر میں غوث پاک کی زبان سے ایسے لفظ نکلتے ہیں کہ میں نے نوح علیہ السلام آدم وایوب یوسف علیہم السلام کی مدد کی مگر عالم ارواح میں نہ روح مسیح سے کچھ آواز یا عمل آیا۔ نہ روح غوث پاک کی کوئی آواز تھی۔ روح الٰہی کی ودلیعت صرف قوت مسیحیت کے فیضان کے لیے ہوئی اسی طرح روح محمدی کی ودلیعت صرف فیضان قطبیت کے لیے ہوئی نہ روح الٰہی حضرت مسیح کی جز بنی۔ نہ روح محمدی غوثِ اعظم کی جز بنی ہر انسان کی طرح غوث پاک کی اپنی روح علیحدہ ہے اور اس روح نے عالم ارواح میں کوئی کام نہ کیا۔ ہاں البتہ جب تجلی روح الٰہیہ کا غلبہ ہوتا حضرت مسیح سے خدائی کلمات ادا ہوتے اور مسیح علیہ السلام ان کا مظہر بن جاتے۔ بایں طور حبیب انوارِ روح محمدی کا غلبہ ہوتا تو غوث پاک کی زبان سے محمدی کلمات ادا ہوتے اور زبان عبدالقادر فقط مظہر کلماتِ محمدی بن جاتی۔ لیکن چونکہ حضرت عیسیٰ نبی ہیں اور نبی کی طاقت قوت برداشت بے حد و بے شمار ہوتی ہے۔ کوئی فرشتہ کوئی ولی غوث و قطب یا خود غوث پاک کی اس ابتدا تک بھی پہنچ نہیں۔ اس قوت برداشت کی بنا پر حضرت عیسیٰ پر کبھی حالتِ سکر طاری نہ ہوئی اس لیے کہ آپ کی زبان پاک سے مستقبل کے کلمات تو ادا ہوئے ماضی کے ادا نہیں ہوتے تھے۔ بخلاف حضور غوث پاک کے کہ آپ غلبہ روح محمدی کو برداشت نہ کرتے ہوئے حالت سکر میں چلے جاتے تھے۔ تب یہ کلمات ادا ہوتے تھے۔ کتاب الجواہر میں۔ جوہر علیسوی کے تحت لکھا ہے کہ بندے کی زبان حالتِ ضبط میں مستقبل کی بات کرتی ہے اور حالت سکر میں ماضی کی یہ شان قوت سرکارِ دو عالم ہی ہے اور آپ کی ہی قوتِ برداشت ہے کہ باوجود تجلیات کثیرہ کے نہ سکر ہوتا ہے نہ غشی نہ منہ سے کچھ الفاظ نکلتے ہیں۔ بلکہ پھر بھی ہمہ وقت عرض کرتے ہیں کہ اللہ تو رب ہے میں بندہ۔ نیز حضرت مسیح کو پتہ ہوتا تھا کہ میرے منہ سے کیا الفاظ نکل رہے ہیں۔ مگر غوث پاک کو پتہ نہ ہوتا تھا کہ میرے منہ سے روح محمدی کے کلمات

نکل رہے ہیں۔ کیونکہ آپ پر سکر ہوتا تھا۔ حضرت بایزید بسطامی کا سُبْحَانِی مَا اَعْظَمُ شَانِی۔ کہنا۔ یا وادیِ سینا کے ایک درخت کا اِنِّی اَنَا اللہ۔ پکارنا۔ یہ ودلیعت نہ تھی بلکہ جز وقتی ظہور روح الٰہیہ تھی۔ اور حضرت بایزیدؒ پر اس کے ظہور کے وقت قابو نہ رہتا تھا بلکہ حالت سکر غلبہ کر لیتی تھی۔ آپ کو پتہ نہ ہوتا تھا کہ منہ سے کیا ادا ہو رہا ہے۔ اس طرح غوث پاک پر بھی۔ اگر ان الفاظ سے ہی غوث پاک کو روح محمدی کا مقام و درجہ دے دیا جائے تو پھر حضرت مسیح کو بوجہ روح اللہ ہونے کے خدا کا درجہ دینا پڑے گا اور پھر درخت کو آواز اِنِّی اَنَا اللہ۔ میں اللہ ہوں۔ اس کو کیا کہا جائے گا؟ ماننا پڑے گا کہ یہ سب فقط مظہر ہیں۔ ان کی اپنی یہ ہمت وجرأت نہیں ہے۔ مولاءِ رومی نے فرمایا شعر۔ چوں روا باشد اَنَا اللہ از درخت ٭ کے روا نبود کہ گوید نیک بخت۔ یعنی یہ اولیاء اللہ صرف مثل درخت مظہر ہیں نہ کہ اصل۔ جب عبدالقادر دنیا میں آئے تو مکمل ہوئے اور آپ کو مقام اور مدارج قطبیت دینے کے لیے سردار اولیاء اللہ بنانے کی بنا پر روح محمد انعام واکرام سے ودلیعت ہوئی تو آپ فقط اس کا مظہر بن گئے۔ غوث پاک نہ فقط روح کا نام ہے نہ فقط جسم کا بلکہ اسی روح مع الجسد کو جس کو روح عبدالقادر اور جسم عبدالقادر کہا جاتا ہے۔ خیال رہے کہ ہمیشہ جز کا نام اضافت سے لیا جاتا ہے اور کل کا نام بغیر اضافت۔ فقط روح میراں یعنی روح عبدالقادر۔ اس نے عالم ارواح میں کوئی عمل نہیں کیا نہ قرآن وحدیث سے ثابت ہے ہاں روح محمدی کا تصرف اپنے جسم پاک نوری کے ثابت ہے۔ مگر یہ روحِ محمدی اس وقت عالم ارواح میں غوث پاک و ودلیعت نہ ہوئی تھی۔ کیونکہ عالم شہود اور منظر موجودات میں ذات عبدالقادر کا وجود ہی نہ تھا نہ کوئی میراں تھا نہ پیر پیراں بلکہ نہ کوئی صفی تھا نہ خلیل نہ کلیم نہ مسیح۔ صرف کنت نبیًا کی جلوہ گری تھی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ان دلائل اور حقائق کے ہوتے ہوئے اندھی تقلید وعقیدت میں ایسے کفریہ شعر بنانا اور قصیدہ روحی بنا کر غوثِ اعظم کی طرف منسوب کرنا سراسر جھوٹ اور گمراہی ہے۔ اب ہم سیف الملوک کی عزت کا خیال رکھیں یا شانِ نبوت کا سیف الملوک کی توہین سے بچنا زیادہ ضروری اور فرض ہے یا گستاخی انبیاء سے۔ حالت سکر میں واقعی چند کلمات غوث اعظم کے منہ سے نکلے مگر زبان آپ کی تھی۔ بات روح محمدی کی تھی۔ آپ کی زبان پر روح محمدی بول رہی تھی۔ غوث پاک نے خود کوئی قصیدہ روحی نہ بنایا۔ جس بدبخت نے بھی بنایا غلطی کی حالتِ سکر کو ظاہر کرنا شائع کرنا بھی گمراہی ہے۔ بایزید بسطامی نے فرمایا۔ میں سبحان ہیں پاک ذات ہیں وحدہٗ لاشریک میں اعظم شانی۔ اب کوئی بیوقوف ان ہی لفظوں کا قصیدہ بنا کر حضرت بایزید کو خدا کہنے لگ جائے۔ کیسا کفر ہوگا۔ خدا تعالیٰ ایسے اندھے عقیدت مندوں کو سچی ہدایت عطا فرمائے۔ عالم ارواح میں تو فقط روح محمدی نے بھی کسی کی کوئی مدد نہ فرمائی۔ بلکہ روح مع جسم نے مدد کی۔ تو بھلا روح میراں کیا کر سکتی تھی۔ یہاں تک تو قرآن مجید احادیث اور کتب تصوف سے یہ مسئلہ اور سیف الملوک کے ان شعروں کی غلطیاں ثابت کی گئیں۔ اب آیئے خود غوث پاک کی زبانی اور فرمودات عالیہ سے روح میراں کی عالم ارواح میں کیفیت کا اندازہ لگا سیئے۔ چنانچہ۔ کتاب قلائد الجواہر عربی مطبوعہ بیروت لبنان ص۵۹ پر ہے۔ قَالَ الْاِمَامُ الشَّعْرَانِی

قُدِّسَ سِرُّہٗ فِیْ طَبَقَاتِہِ الْوُسْطٰی۔ اِنَّ سَیِّدَنَا الشَّیْخَ عَبْدَ الْقَادِرِ الْجِیْلَانِیْ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ کَانَ یَقُوْلُ عَثَرَ الْحُسَیْنُ الْحَلَّاجُ عَثْرَۃً فَلَمْ یَکُنْ فِیْ زَمَنِہٖ مَنْ یَّاخُذُ بِیَدِہٖ لَوْ کُنْتُ فِیْ ذَالِکَ الْوَقْتِ فِیْ زَمَنِہٖ لَاَخَذْتُ بِیَدِہٖ وَاِنَّا لِکُلِّ مَنْ عَثَرَ مَرْکُوْبُہٗ مِنْ جَمِیْعِ اَصْحَابِیْ وَمُرِیْدِیْ وَمُحِبِّیْ اِلٰی یَوْمِ الْقِیَامَۃِ آخِذٌ بِیَدِہٖ کُلَّمَا عَثَرَ حَیًّا وَّمَیِّتًا فَاِنَّ فَرَسِیْ مُسَرَّجٌ وَّرُمْحِیْ مَنْصُوْبٌ وَّسَیْفِیْ مَشْہُوْرٌ وَّقَوْسِیْ مَوْتُوْرٌ لِحِفْظِ مُرِیْدِیْ وَھُوَ غَافِلٌ

ترجمہ۔ امام شعرانی قدس سرہٗ نے اپنی کتاب طبقات وسطی میں فرمایا کہ بے شک سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے تھے کہ حسین منصور حلاج نے ایک سخت لغزش کھائی اور ان کے زمانے میں کوئی ایسا بزرگ نہ تھا جو ان کا ہاتھ پکڑتا دستگیری کرتا اگر میں اس وقت ان کے زمانے میں ہوتا تو ان کی دستگیری کرتا اور مشکل حل کروا دیتا اور بے شک میں ان تمام سواروں کی دستگیری کے لیے ہوں جو لغزش کریں میرے ساتھیوں اور میرے مریدوں اور میرے محبوبوں میں یوم قیامت تک۔ میں ہاتھ پکڑنے والا ہوں جب کبھی لغزش کرے خواہ وہ لغزش کرنے والا زندہ ہو یا مردہ فوت شدہ۔ کیونکہ میرا گھوڑا ہمیشہ زین کسا ہوا تیار ہے اور میرا نیزہ سیدھا تنا ہوا ہے اور میری تلوار مشہور ہے اور میری کمان چلہ چڑھی ہے۔ اپنے مرید کی حفاظت کے لیے حالانکہ وہ غافل ہو سبحان اللہ یہ سچی قوتیں ہیں۔ میرے شہنشاہ کی۔ اس فرمان عالیہ سے ہمارا مسلک و موقف صاف ثابت ہو گیا کہ حضور غوث پاک فرماتے ہیں اگر میں حضرت منصور کے وقت اور اس کے زمانے میں ہوتا تو ان کی مشکل حل کراتا۔ معلوم ہوا کہ حضور غوث پاک اس وقت نہ تھے۔ فقط روح میراں اور غوث پاک کی روح عالم ارواح میں تھی اور فقط روح کسی کی مدد نہیں کر سکتی۔ فرمایا۔ میں ہوتا۔ یہ میں کیا ہے؟ روح مع الجسد ہی تو ہے۔ فقط روح نہ میں ہے نہ تو۔ نہ وہ۔ تو اب واضح ہو گیا کہ روح میراں نے تو حضرت منصور کی اوکڑ (مصیبت) بھی حل نہ کرائی پھر یہ کہنا کتنی گستاخی اور بے ادبی ہے کہ معاذ اللہ انبیاء کرام کی مصیبتوں کو حل کرایا۔ جبکہ غوث پاک خود انبیاء کرام کے آستانوں کے محتاج ہو کر ہر مصیبت میں ان کی دستگیری کے طالب اور ان کے مزارات کے جاروب کش ہوتے ہیں چلے کرتے ہیں۔

حضور غوث پاک فرماتے ہیں کہ مجھ کو اہل عرب کے سامنے بولنا نہ آتا تھا تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور مولیٰ علی مشکل کشا نے اپنا لعاب دہن۔ زبان غوث پاک پر ڈالا اور مشکل حل فرمائی۔ ان وضاحتی دلائل سے ثابت ہو گیا کہ سیف الملوک کا یہ شعر بہت غلط ہے اس کے دوسرے مصرعے میں ہے۔ نبیاں نالوں گھٹ نہ رہیا ہر وصفوں شہر کسیوں۔ یہ بھی غلط اور گستاخی ہے۔ اس لیے کہ کسی نبی علیہ السلام کا ایک سجدہ صحابہ کے لاکھوں سجدوں سے زیادہ ہے اور صحابی کی شان یہ ہے کہ ان کا ایک جو خیرات کرنا ساری امت کے پہاڑ برابر سونا خیرات کرنے سے زیادہ ہے جس میں غوث و قطب سب آ گئے۔ چنانچہ مشکوٰۃ شریف صـ۵۵۳ پر بحوالہ مسلم بخاری اسی طرح ہے۔ سوال کا تیسرا شعر۔

نبیاں نوں رب ولوں آندے وحی سلام سنیھے وحی نہ محرم میراں تائیں دسّے بھید اَجیھے۔

یہ بھی غلط ہے۔ یہاں انبیاء کرام اور روح یعنی جبرئیل امین کی گستاخی ہے اور غوث پاک کا علم اُن سے زیادہ بتایا گیا ہے۔ حالانکہ غوث پاک نے یہ بات لکھی نہ فرمایا کہ مجھ کو رب نے ایسے بھید بتائے جو انبیاء کرام کو یا جبرائیل امین کو معلوم نہیں لہٰذا یہ کذب بیانی ہے۔ لَعْنَةُ اللّٰہِ عَلٰی شَرِّ ھٰذَا۔ ایک شعر میں اس طرح ہے۔ کفتے روح فرشتے سھنوں۔ یہ بھی گستاخی اور قرآن وحدیث کے خلاف ہے۔ اس کا معنیٰ ہے کہ حضرت عزرائیل سے روح چھین لی۔ معاذ اللہ۔ حضرت عزرائیل علیہ السلام کا مقام و درجہ غوث اعظم سے کہیں زیادہ وبلند ہے۔ غرضیکہ یہ سب اشعار ہی مردود وجہالت ہے۔ مدحت غوث پاک نہیں۔ کیونکہ مدح یا ثنا حقیقی منصب ومقام ومرتبے کو بیان کرنا ہے۔ غلام کو آقا سے خادم کو مخدوم سے شاگرد کو استاد سے۔ مرید کو پیر سے بڑھا دینا یا بیٹے کو باپ سے بڑا کہہ دینا مدحت سرائی نہیں۔ بلکہ خود ممدوح کی گستاخی اور شرمندہ کرنے والی بات ہے اور ایسی بیہودہ عقیدت والے خیر خواہ نہیں ہوتے بلکہ ابن الوقت چاپلوس اور چڑھتے سورج کے پجاری ہوتے ہیں۔ بیچارے میاں محمد صاحب علیہ الرحمۃ کو ملوث کر دیا۔ حالانکہ یہ نازیبا حرکت جھوٹے پیروں کی اور ان کے خود ساختہ نعت خوان مارکہ مولوی اور خطیبوں کی ہے ایسے درباری لوگ ہر دور میں بہت ہوتے رہے۔ جنہوں نے نمرود کو خدا فرعون کو الٰہ مرزا قادیان کو نبی۔ یزید پلید کو خلیفۃ المسلمین اور اکبر بادشاہ کو اوتار بنا دیا۔ کتنا ظلم ہے کہ موسیٰ علیہ السلام کے مقابل خضر علیہ السلام کو ولی کہہ کر تقریر کی جاتی ہے کہ دیکھو نبی چل کر ولی کی شاگردی کرنے آیا اور ان ہی خضر علیہ السلام کو غوث پاک کے مقابل نبی کہتے ہوئے نیچا دکھایا جاتا ہے اور کتاب سبع سنابل کے مصنف نے تو یہاں تک لکھ دیا ص۱۴۷ پر کہ جس روز سلطان المشائخ کے یہاں مجلس توالی وسماع ہوتی تھی اس روز حضرت خضر علیہ السلام تشریف لائے اور لوگوں کی جوتیوں کے پاس بیٹھتے اور جوتوں کی نگہبانی کرتے اور کوئی اٹھاتا ہے تو یوں کہتا ہے کہ میں خضر کو نہیں دیکھتا خضر تو میرے پیر کی زیارت کے لیے آتا ہے۔ حالانکہ خضر علیہ السلام علم معرفت کے اولوالعزم نبی ہیں علیہ الصلوٰۃ والسلام۔ ہزاروں غوث وقطب ان راستوں کو سلام کرتے ہیں جن راستوں سے حضور خضر علیہ السلام گزر جائیں اور بڑے بڑے کاملین اولیا اونچے مقامات والے حضوری لوگ لاکھوں سلطان المشائخ خضر علیہ السلام کی جوتیوں کو سیدھا کرنے میں اپنی سعادت سمجھتے ہیں۔ مگر یہ گستاخیاں فقط پیر پرستی ہے۔ میں نے اس فتوے کی تحقیق کے دوران ہر شخص سے گفتگو کی۔ یہاں تک کہ جاہل ان پڑھوں کے خیالات بھی سنے۔ چنانچہ جہلا کی طرف سے کچھ طنز بیہ سوال بھی کیے گئے جن کا جواب بھی خندہ پیشانی وتحمل مزاجی سے دیا گیا۔ **پہلا سوال**۔ یہ کتاب سیف الملوک کب سے چھپی ہوئی ہے کتنوں کی نگاہوں سے گزری۔ کئی علماء نے دیکھی۔ اعلیٰ حضرت بریلوی صدر الافاضل مراد آبادی۔ پیر مہر علی شاہ حضرت اعلیٰ گولڑوی پیر جماعت علی شاہ محدث علی پوری۔ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین سب کے سامنے موجود تھی مگر کسی نے ان اشعار کی تردید یا ان پر اعتراض نہ کیا۔ تو آپ کو کیا دکھ ہے جو خلاف قلم اٹھایا۔

**جواب**۔ ہر شخص کی سوچ وفکر مختلف ہے۔ اگر اس طرح سوچا جائے کہ تمام عالم اسلام میں کروڑوں کے حساب سے علما

صوفیاء مصنفین، متقدمین، متاخرین دنیا میں آئے اور سب نے تحریر و تحقیق، تفتیش و تفسیر، تشریح میں عمریں گزاریں مگر کسی نے بھی وہ بات نہ لکھی جو سیف الملوک میں لکھی ہے۔ اور پھر سیف الملوک میں بھی صرف شعر بازی کی حد تک نہ کوئی ثبوت نہ دلیل نہ واقعہ نہ تاریخ نہ مشاہدہ۔ نیز دین و عقائد کی بنیاد تو قرآن و حدیث ہے اس میں ایسی کوئی بات نہیں لکھی گئی۔ بلکہ قرآن پاک میں کرامات اولیاء دامن فیض نبوت کے ماتحت بیان فرمائی گئیں۔ جیسا کہ سورۂ نمل وغیرہ میں ہے یہ اعتراض تو سیف الملوک پر ہونا چاہیے کہ اس نے یہ نرالی انوکھی بات کیوں لکھ دی۔ جس نے کتنوں کو گستاخ و بے ادب بنا دیا۔ **دوم جواب** ۔ یہ کہ سیف الملوک کوئی زیادہ مشہور کتاب نہیں۔ اب بھی ذرا علاقۂ میرپوریوں سے نکل کر دیکھو۔ خود پنجاب کے علاقے میں پوری طرح کوئی واقف نہیں اکثر لوگ اس کتاب کو جانتے تک نہیں اور اکثر نے دیکھا تک نہیں کسی نے دیکھا ہے تو پڑھا نہیں۔ مجھ کو بہت سے لوگ ایسے بھی ملے جنہوں نے کچھ پڑھا بھی تھا مگر ان شعروں تک نگاہ نہیں پہنچی۔ اعلیٰ حضرت بریلوی وغیرہ زبان پنجابی سے ناواقف تھے۔ پیر مہر علی شاہ صاحب قدس سرہٗ نے اپنا جو عقیدہ بیان فرما دیا۔ وہ ظاہر طور ان اشعار کی تردید کرتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ سیف الملوک ان کی نظروں سے نہ گزری ہو یا تردید کی ہو مگر ہماری نگاہ سے نہ گزری ہو۔ میں نہ جانے کب سے ان غلط اشعار کی تردید کر رہا تھا۔ مگر آپ کو آج معلوم ہوئی اور ابھی بھی بہت سوں کو معلوم نہیں۔ **جواب سوم** ۔ یہ کہ۔ تردید نہ کرنا صداقت کی دلیل نہیں۔ بلکہ تائید ہی سچائی کی دلیل بن سکتی ہے۔ آپ کو چاہیے کہ ان جھوٹے شعروں کی کسی جانب سے تائید دکھاؤ ہند میں پنڈت دیانند سرسوتی نے ایک کتاب ستھیارت پرکاش لکھی۔ جس کے ایک باب میں قرآن مجید پر بہت سے اعتراض کیے ہیں مگر پیر مہر علی شاہ گولڑوی اور پنجاب کے بہت سے علماء فضلا کی جانب سے ان کا کوئی جواب نہ دیا گیا۔ اس طرح مرزا قادیانی کی بہت سی کتب کا جواب کسی نے نہ دیا تو کیا ان کتابوں کو سچا کہہ دو گے۔ میری یہ تردید ہی سب کی جانب سے ہے اس لیے کہ میں نے ان کے فرمودات کے سہارے پر دلائل پیش کیے ہیں۔ **دوسرا اعتراض**۔ ایک شخص نے کہا کہ سیف الملوک کے اشعار کا مطلب یہ ہے کہ غوث پاک نے غلامانہ خادمانہ حیثیت سے انبیاء کرام کی مدد فرمائی تھی۔ **جواب**۔ میں نے عرض کیا کہ آپ کا خیال نہایت پاکیزہ ہے۔ مگر اس کی حقیقت واقعی کا کوئی ثبوت بھی تو چاہیے۔ نیز سیف الملوک نے جس طرز بیانی سے اشعار یہ عقیدہ پیش کیا ہے۔ اس میں تو کہیں بھی خادمیت کی جھلک نظر نہیں آتی۔ کیا خدام کے کام کو اسی طرح غرور و تمکنت اور شان شاہانہ سے بیان کیا جاتا ہے۔ ان شعروں کی طرز بیانی تو حقیقی خادم کو آقا و افضل اور حاجت مند کو حاجت روا۔ اور جو ہستی انبیاء کرام سے مشکل کشائی کی طالب ہے اسی کو نعوذ باللہ۔ انبیاء عظام کا مشکل کشا بنایا جا رہا ہے۔ لفظ اوکڑ۔ لغت پنجابی میں بمعنی مصیبت ہے اور الفاظ "قرب شاہاں دا ہتا" کے معانی سے صاف لگتا ہے کہ شاعر کے نزدیک۔ میراں کا درجہ تمام انبیاء سے زیادہ ہے اور شاعر غوث پاک کو انبیاء علیہم السلام سے افضل و اقرب جانتا ہے۔ آپ تو یہ کہہ کر شاعر کو کفریات سے بچا لینا چاہتے ہو مگر شاعر آپ کا ہم خیال نہیں بننا چاہتا۔ **تیسرا اعتراض**۔

اگر یہ اشعار واقعتاً میاں محمد صاحب کے ہی ہوں۔ جیسا کہ سیف الملوک کے اندر کے صفحات میں اسی طرح کی امدادِ غوثیت کا تذکرہ ملتا ہے اور ظاہر ہے کہ میاں صاحب توبہ کر کے فوت نہیں ہوئے تو اب ان کے متعلق آپ کا فتویٰ کیا ہے۔ کیا وہ کفر پر فوت ہوئے۔ **جواب** ۔ اولاً تو میرے پاس اس چیز کا تحریری ثبوت موجود ہے کہ یہ اشعار پرانی کتابوں میں اس طرح نہیں ہو سکتے ایک شعر میں شک سب کو مشکوک بنا دیتا ہے اور اندر کے صفحات میں اس طرح کے شعر مجھ کو نظر نہیں آئے۔ اگر آپ اسی بات پر مصر ہیں کہ یہ شعر میاں صاحب کے ہی ہیں تو آپ اپنے ایمان اور عقیدے سے فتوای طلب کیجئے اور اندازہ لگائیے کہ آپ کے ایمان میں مقام نبوت کی کیا حیثیت ہے۔ میری طرف سے تو اتنا سمجھ لیجئے کہ کلام کا کفریہ ہونا اور چیز ہے مگر متکلم کا کافر یا مرتد ہونا علیحدہ تحقیق طلب مسئلہ ہے بسا اوقات کلام کفریہ کا متکلم کافر نہیں ہوتا۔ فاسق یا گمراہ ہو جاتا ہے۔ کفر کا فتوای تب لگایا جا سکتا تھا جبکہ شاعر سے ملاقات ہوتی اس سے ان اشعار کے بارے میں گفتگو ہوتی اگر اس کے سارے مطلب معنی کفر کی ہی طرف جاتے اور وہ شاعر اپنے اس کفر پر ضد کرتے ہوئے قائم رہتا توبہ نہ کرتا۔ وَاللّٰہُ وَ رَسُوْلُہٗ اَعلم۔

کتبہ

## چھٹا فتوای ۔ "جرم ثابت ہونے کا شرعی قانون"

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ زید نے بکر کے گیارہ بارہ سالہ ایک لڑکے کے ساتھ بدفعلی کی جس کی گواہی خود اس بچے نے شکایت کرتے ہوئے اپنی والدہ کو دی والدہ نے اپنے خاوند کو وہ سب باتیں بتائیں جو کچھ بچے نے بتائی تھیں۔ پھر خاوند نے اپنے بیٹے سے خود پوچھیں تو لڑکے نے اپنے والد کو بھی سب بتا دیں۔ باپ یعنی بکر نے اپنے دوستوں کو بتائیں۔ زید جو اپنے علاقے میں ایک مسجد کا ایک متولّی ہے۔ جب زید کی یہ حرکت لوگوں میں مشہور ہوئی تو زید نے اپنا عیب چھپانے کے لیے کسی سے کچھ کہا۔ کسی سے کچھ کہا۔ جس شخص سے جس طرح کی گفتگو زید نے کی اس سے لوگوں نے یہی اندازہ لگایا کہ زید واقعی مجرم ہے۔ ہمیں شریعت کا فتوای عطا کیا جائے اور بتایا جائے کہ کیا زید کا جرم ان گواہیوں سے ثابت ہوتا ہے یا نہیں اور ایسا مجرم اور گندا آدمی کسی مسجد کا متولی بنانا جائز ہے یا نہیں اور جو چند لوگ زید کی بلاوجہ برادری کی نسبت سے حمایت کر رہے ہیں ان کا شریعت میں کیا حکم ہے۔ بینوا توجروا۔

دستخط سائل صوفی دین محمد و صوفی عبداللہ بریڈ فورڈ نمبر ۲۔

1-6-85

الجواب　　بِعَوْنِ الْعَلَّامِ الْوَھَّابْ

صورتِ مسئولہ میں بحیثیت مفتی اسلام ہونے کے میں نے بہت کوشش اور حتی المقدور حالات کی تحقیق و تفتیش

کی ہے۔ میں نے تقریباً ڈھائی تین ماہ تک اس مندرجہ بالا معاملات کی چھان بین کی ہے اور مدعا علیہ زید مذکور سے بھی بہت دفعہ رابطہ ہوا ٹیلی فون پر بھی مدعی علیہ سے بات چیت گفتگو کافی طویل سوال و جواب کی شکل میں ہوئی۔ نیز بعدہٗ زید مدعی علیہ نے اپنا مکمل بیان بھی باد ستخط لکھ کر بھیجا یہ سب کچھ میرے پاس موجود ریکارڈ ہے۔ انتہائی کوشش انتظار مہلت۔ غور و تدبر فکر و نظر کے بعد یہ شرعی فتوای مکمل اور حتمی جاری کیا جا رہا ہے۔ اس تحقیق کے دوران مدعی بکر اور اس کا گیارہ سالہ بیٹا اور اس کے لواحقین اور تقریباً بارہ تیرہ گواہ مختلف دفعتوں میں میرے پاس آ کر اپنے ملفیہ بیان قلم بند کراتے رہے اور یہ تعدادِ گواہان شرعی ثبوت کی قانونی ضرورت سے زیادہ تھی۔ یہ فتوای حسب حکم شریعت تفتیش و عرق ریزی کے بعد جاری کیا جا رہا ہے نہ یک طرفہ ہے نہ جلد بازی کا ہے۔ میری اس تمام تحقیقی کاروائی سے ثابت ہوتا ہے کہ زید مجرم ہے اور زید کی یہ بد فعل حرکت اسی علاقے میں خاصی مشہور ہو چکی ہے اور ابتداءً زید خود بھی توڑ موڑ اور دبے لفظوں میں اپنے اس بُرے فعل کا اقراری رہا ہے۔ زید کی یہ نازیبا حرکت حلقہ عوام میں شہرت پذیر ہونے کی بنیاد پر شریعت اسلامیہ کا یہ فتوای انتہائی کاوش اور کثیر دلائل شرعیہ فقہیہ کے مطابق۔ زید کو شرعی مجرم فاسق۔ فاجر اور بدکار ثابت کر دیتا ہے اور اس کی شرعی تعزیری سزا یہ ہے کہ زید خصوصی محفل مجلس میں آئندہ کے لیے سچی توبہ کرے۔ جب تک توبہ نہ کرے گا۔ اس وقت تک نہ پاک دامن ہو سکتا ہے نہ پاک باز کہلانے کا حق دار ہے اور معاشرے میں اس وقت تک زید مجرم اور فحاشی والا ہی مانا جائے گا۔ بدیں وجہ زید کسی بھی نیک کام میں معاون نہیں بن سکتا نہ اس کو پاک اور دینی کاموں میں ذمہ دار بنایا جا سکتا ہے اور نہ ہی ایسی بُری خصلتوں والا کسی انجمنِ دینیہ اسلامیہ کا ممبر یا رکن نہ ہی مسجد و مدرسہ کا متولی اور ٹرسٹی بنانا جائز ہے۔ زید کا یہ جرم جس کو عربی میں لواطت کہا جاتا ہے۔ اس کے لیے عدالت کو ثبوت کے لیے دو سے زیادہ گواہوں کی ضرورت نہیں اور دو سچے گواہوں کی چشم دید گواہی سے ہی تعزیر ثابت ہو جائے گی۔ لیکن فاسق فاجر اور بدکار مشہور کرنے کے لیے یا عذاب آسمان کے لیے اور سزاءِ اُخروی کے لیے مجرم کے جرم کا مشہور ہونا بھی کافی ہے۔ یعنی اگر کسی کے فحاشی افعال کی شہرت ہو جائے تو اس کو شریف آدمی نہیں کہا جا سکتا۔ اگرچہ اس کو کسی نے موقع واردات پر بنظر خود دیکھا نہ ہو۔ قرآن و حدیث مطہرات سے۔ ایسے لوگوں کو مجرمین شمار کیا گیا ہے۔ اس کے دلائل مندرجہ ذیل ہیں۔ پہلی دلیل۔ قرآن مجید میں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔ سورۃ اُعراف پارہ نمبر ۸ آیت نمبر ۸۱ اِنَّكُمْ لَتَاْتُوْنَ الرِّجَالَ شَهْوَةً مِّنْ دُوْنِ النِّسَآءِ بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُوْنَ۔ ترجمہ۔ حضرت لوط علیہ السلام نے فرمایا بے شک تم مردوں کے پاس شہوت سے جاتے ہو عورتوں کو چھوڑ کر بلکہ تم حد سے بڑھنے والی قوم ہو۔ اس آیتِ کریمہ سے ثابت ہوا کہ نبوت کی عدالتِ عالیہ نے قوم لوط کو بد فعلی کا مجرم و بدکار قرار دیا۔ حالانکہ حضرت لوط نے اس جرم کو ثابت کرنے اور علی الاعلان بیان کرنے پر نہ خود یہ جرم کرتے دیکھا۔ اپنی آنکھوں سے نہ گواہوں کو طلب فرمایا نہ باقاعدہ گواہی لی گئی۔ صرف مشہور ہو جانے پر علی الاعلان مجرم بنایا جا رہا ہے اور باری تعالیٰ جل مجدہٗ نے بھی حضرت لوط کو اس طرح علی الاعلان

جرم کا ذکر کرنے پر ان کو منع نہ فرمایا کہ اے میرے نبی تم بغیر گواہی اور چشم دید گواہی والے واقع پر کیوں مجرم بنا رہے ہو۔ نبوت تو سب سے بڑی حق گو عدالت ہوتی ہے اور نبی علیہ الصلوٰۃ علیہ السلام سب سے بڑا قاضی۔ جج اور عدالت الٰہیہ کا چیف جسٹس ہوتا ہے۔ اس کی ہر بات۔ ہر فیصلہ حق گوئی ہی ہوتی ہے اور شریعت کا قانون امت کے لیے نشانِ راہ۔ شمع ہدایت ہوتی ہے۔ تاکہ آنے والی قومیں بھی مجرم کو برا سمجھنے کے لیے اتنی شہرت کو کافی سمجھیں چشم دید گواہی تو عدالت کی مکمل کارروائی کے لیے ہوتی ہے۔ جب کہ مجرم کو قرار واقعی سزا دینا مقصود ہو۔ لیکن اگر خود سزا نہ دینی ہو صرف برا اور فاسق بنانا ہی مقصود ہو تو شہرت ہی کافی ہے۔ اسی لیے رب تعالیٰ نے اسی شہرت اور حضرت لوطؑ کے حکم لگانے پر نبوت کا فیصلہ قرار دیتے ہوئے اسی فیصلہ کے بعد عذاب آسمانی کی تعزیر فرما کر سب کو پتھروں سے رجم فرمایا۔ شاید کوئی احمق اور جاہل یہ کہدے کہ حضرت لوطؑ کو اللہ نے وحی بھیج کر یہ جرم بتا دیا تھا۔ تو پوچھا جائے گا کہ اس کا ثبوت کیا ہے۔ وہ وحی پڑھ کر سناؤ۔ نیز۔ وحی سے اگر فیصلے کیے جاسکتے تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے گواہی کیوں طلب فرمائیں۔ اور پھر میدان محشر میں رب تعالیٰ گواہیاں کیوں طلب فرمائے گا۔ اندھا بن کر کوئی اعتراض کر دینا تو کچھ مشکل نہیں۔ دلیل دوم بہت سی سرکش کافر قوموں پر سابقہ زمانوں میں آسمانی عذاب آئے مگر ان کی نوعیت صرف یہ ہوتی رہی کہ ایک غیبی چیخ آئی۔ یا آگ کا بادل آیا۔ یا فقط اکیلے جبرئیل امین علیہ السلام تشریف لائے اور عذاب نازل کر دیا کسی نے ان کو دیکھا کسی نے نہ دیکھا ملکی شکل میں ہی عذاب نازل کر کے چلے گئے۔ لیکن قوم لوطؑ پر عذاب سے پہلے بہت سے فرشتے خوب صورت لڑکوں کی شکل میں آئے مفسرین کرام فرماتے ہیں کہ فرشتوں کا نابالغ امردوں کا روپ دھارنا صرف اسی قوم کی خصوصیت ہے نہ اس سے پہلے کبھی ایسا ہوا نہ بعد میں۔ وجہ اس کی یہ بتائی جاتی ہے کہ بحکم رب تعالیٰ ملائکہ نے اپنی آنکھوں سے ان کی شہرت جرم ملاحظہ کرنا تھی اور اسی شہرت کی بنا پر ان پر عذاب نازل کرنا تھا ورنہ صرف عذاب نازل کرنے کے لیے اس صورت کا اختیار کرنا ضروری نہ تھا۔ مقصد یہ تھا کہ پہلے جرم ثابت ہو جائے پھر سزا دی جائے۔ گویا کہ عدالت الٰہیہ کی کارروائی مکمل کرنا تھی۔ اسی لیے فقط شہرت کو ان فرشتوں نے ملاحظہ کیا۔ واردات جرم کو ان ملائکہ نے بھی نہ دیکھا نہ ہی چشم دید گواہی طلب فرمائی۔ نہ قرآن و حدیث میں قوم لوطؑ کا صاف لفظوں میں اقرار اور واقع جرم بیان ثابت ہوتا ہے۔ جیسا کہ قرآن مجید سورۂ ہود پارہ نمبر ۱۲ کی آیت نمبر ۷۸ تا نمبر ۸۱ میں ذکر ہے۔ غرضکہ آیت قرآنیہ سے ثابت ہوتا ہے۔ کہ مذکورۃ فی السؤال جرم پر شہرت یا مجرم کا دبے لفظوں اقرار کرنا ہی جرم ثابت کر دیتا ہے اور فیصلہ نبوت و قانون عذاب آسمانی ایسے بدقماش کو قابل سزائے اخروی و قدرتی مجرم قرار دیتا ہے۔ اگرچہ فقط شہرت سے شرعی عدالت اس کو تعزیری سزا نہ دے گی مگر بدکار و بد طینت ہونے کا حکم ضرور لگایا جائے گا۔ تیسری دلیل۔ قرآن مجید پارہ نمبر ۲ آیت نمبر ۱۴۳ سورۃ البقرہ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔ وَكَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ۔ (الخ)

اور اسی طرح بنایا ہم نے تم کو امت وسط تاکہ تم لوگوں پر گواہ ہو جاؤ۔ اس آیت کی ایک تفسیری عبارت یہ بھی ہے کہ مسلمانوں

میں جو چیز اچھی مشہور ہو جائے وہ عند اللہ بھی اچھی ہوتی ہے اور جو بری قابل نفرت ہو جائے وہ عند اللہ بھی بری ہوتی ہے۔ اس طرح جو آدمی لوگوں میں بدکار، فاسق، فاجر مشہور ہو جائے وہ اللہ کے نزدیک بھی مجرم ہوتا ہے اور جس کو عام مسلمان نیک متقی کہیں وہ عند اللہ بھی نیک ہی ہوتا ہے۔ کیونکہ زبان خلق نقارہ الٰہی ہے۔ مذکورہ زید بھی اکثر مسلمانوں میں اس بد شغلی میں مشہور ہو چکا ہے۔ اس لیے شرعاً اس کو نیک نہیں کہا جا سکتا۔ چوتھی دلیل۔ بخاری شریف جلد اول صفحہ ۱۸۳ مسلم شریف جلد اول صفحہ ۳۰۸، مشکوٰۃ شریف صفحہ ۱۴۵ پر ہے۔ عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ مَرُّوْا بِجَنَازَۃٍ فَاَثْنَوْا عَلَیْھَا خَیْرًا (الخ) اَنْتُمْ شُھَدَاءُ اللّٰہِ فِی الْاَرْضِ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ۔ وَفِیْ رِوَایَۃٍ اَلْمُؤْمِنُوْنَ شُھَدَاءُ اللّٰہِ فِی الْاَرْضِ (الخ) ترجمہ۔ لوگ ایک جنازے پر گزرے تو مسلمانوں نے اس میت کی بہت خیر کی تعریفیں اور اچھائیاں بیان کیں تو نبی کریم رؤف رحیم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا واجب ہو گئی۔ دوسرے جنازے کے پاس گزرے تو لوگوں نے اس کی برائیاں بیان کیں تو حضور اقدس محمد پاک صاحب لولاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا واجب ہو گئی۔ فاروق اعظم نے عرض کیا۔ کیا واجب ہو گئی۔ تو آقائے کل دانائے سبل صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ جس شخص کی تم نے اچھائیاں بیان کیں اس کے لیے جنت واجب ہو گئی اور جس کی تم نے برائیاں بیان کیں اس کے لیے جہنم واجب ہو گئی۔ تم لوگ زمین میں اللہ کے گواہ ہو اور ایک روایت میں ہے کہ تمام مومن تا قیامت اللہ کے گواہ ہیں زمین میں۔ اس حدیث پاک سے چار باتیں ثابت ہوتی ہیں۔ نمبر ا صحابہ کرام نے جس کی اچھائی یا برائی بیان فرمائی وہ واقعی اس میں ہوں گی جس کا تذکرہ ہوا، ورنہ صحابہ کرام معاذ اللہ جھوٹ نہیں کہہ سکتے۔ دوم یہ کہ یہ اچھائی اور برائی مشہور ہو گی ورنہ غیر مشہور برائی کا تذکرہ کرنا غیبت ہے اور غیبت حرام۔ نبی اکرم سن کر ضرور منع فرماتے سوم یہ کہ صرف برائی کے ذکر کرنے پر ہی نبی پاک نے اپنا نبوی فیصلہ صادر فرما دیا کہ وجبت۔ ثابت ہوا کہ جب کسی شخص کی برائی اور جرم لوگوں میں مشہور ہو جائے تو مفتی اسلام اس کے خلاف فتوای دے کر اس کو فاسق بدکار قرار دے سکتا ہے تاکہ لوگ اس سے بچیں اور اپنی اولاد کو بچائیں۔ اسی لیے آقائے کائنات مخزن برکات علیہ السلام والصلوٰت نے برائی بیان کرنے والے صحابہ رضی اللہ عنہم سے چشم دید گواہی کا مطالبہ نہ فرمایا۔ خیال رہے کہ قانون شریعت میں گواہی صرف جرم کی حد اور تعزیری سزا کے جاری کرنے کے لیے طلب کی جاتی ہے۔ اس کو قضا اور فیصلہ عدالت شرعیہ قانونیہ کہا جاتا ہے۔ لیکن فتوای عام ہے۔ ہر اچھائی برائی والے شخص پر حیثیت کے مطابق لگ جاتا ہے۔ اگر کسی کی بدکاری اور جرائم مشہور ہو جائیں تو فتوے شرعی سے اس کو فاسق فاجر اور برا سمجھا جائے گا اور چونکہ حدیث فقہ میں بدکار شخص فاسق معلن کی اہانت و ذلت واجب ہے اس لیے برے شخص کو عزت کا مقام یا باعزت دینی ڈیوٹی نہیں دی جا سکتی۔ قرآن و حدیث کے مندرجہ بالا دلائل سے یہی کچھ ثابت ہو رہا ہے۔ چہارم یہ کہ رب تعالیٰ جل شانہ کو مسلمانوں کی زبان کا اعتبار ہے۔ بلکہ زبان خلق کا آوازہ منجانب اللہ ہی ہوتا ہے تو پھر علماء دین اور مفتیان اسلام کو بدرجہ اولیٰ اعتماد کرنا چاہیے۔ پانچویں دلیل۔ اسی مندرجہ ذیل حدیث پاک کی شرح میں امام نووی کا قول اس طرح ہے

وَهٰذَا الْحَدِيْثُ مَحْمُوْلٌ عَلٰى اَنَّ الَّذِىْ اَثْنَوْا عَلَيْهِ شَرًّا كَانَ مَشْهُوْرًا بِنِفَاقٍ اَوْ بِنَحْوِهٖ مِمَّا ذَكَرْنَا وَهٰذَا هُوَ الصَّوَابُ ۔ (الخ) ترجمہ۔ اور یہ حدیث پاک محمول ہے اس بات پر کہ بے شک جس شخص کی لوگوں نے برائی فرمائی وہ اپنی زندگی میں مشہور رہا۔ منافقت یا اس کی مثل اور فسق وگناہ میں اور ایسے فاسق کو تو موت کے بعد بھی ذلیل کرنا جائز ہے۔ للہٰذا زندگی میں تو زیادہ ضروری تھا کہ لوگ اس کے شر سے خود بھی بچیں اور اپنے بچوں کو نسلوں کو بھی بچائیں۔ نیز امام نووی نے فرمایا کہ یہ ہی شرح جو ہم نے بیان کی درست ہے۔ پس چونکہ زید کی یہ بدفعلی بھی لوگوں میں مذکور و مشہور ہو چکی ہے۔ جس کو حلفیہ بیان کے ساتھ تحریر کر کے میرے پاس نام بنام مع دستخط کثیر لوگوں نے اپنی گواہیاں بھیجی ہیں اور میں نے خود اس کا بیان لیا ہے جو شرعًا مدعی ہے اس کے والدین کا حلفیہ تحریری بیان لیا گیا۔ اس تمام تحریر سے ثابت ہوا کہ زید کی یہ بدکاری مشہور ہو چکی ہے نیز کسی شخص نے بھی زید کی سابقہ پاکبازی یا تقوے طہارت کی گواہی نہ دی مزید یہ کہ لوگوں کی زبانی زید اپنے حلیے سے بھی شرعی آدمی معلوم نہیں ہوتا زید خود بھی آج تک اپنی صفائی پاک بازی اور باشرع ہونے میں کوئی حلفی گواہی یا ثبوت پیش نہ کر سکا۔ میں نے صرف ٹیلی فون پر زید سے گفتگو کر کے اس کا بیان سنا مگر آج تک زید میرے پاس نہیں آیا حالانکہ اس کو بلایا بھی گیا اور صفائی پاکدامنی بیان کرنے کی دو ماہ مہلت بھی دی گئی۔ اس لیے اب صرف زید کا اکیلے اپنی پاک دامنی بیان کرنا اور اس بدفعلی سے انکار تحریر کر دینا قابل قبول نہیں۔ مجرم کب اپنا اقبال جرم کرتا ہے۔ خاص کر اس زمانے میں۔ چھٹی دلیل۔ قانون شریعت میں صرف زنا کی بدکاری کو ثابت کرنے اور شرعی حد۔ رجم یا کوڑے کی مقرر سزاء الہیہ کو جاری کرنے مجرم کو مارنے کے لیے بہت متقی چار چشم دید گواہوں کی ضرورت ہوتی ہے اس کے علاوہ دیگر جرائم کے ثبوت کے لیے اتنے زیادہ گواہوں کی ضرورت نہیں۔ چنانچہ فتاوی درمختار علی تنویر الابصار جلد پنجم ص۴۹۴ پر ہے اور شرح وقایہ جلد سوم ص۱۵۳ پر ہے۔ وَنِصَابُهَا لِلزِّنَا اَرْبَعَةُ رِجَالٍ وَلِلْقَوْدِ وَبَاقِي الْحُدُوْدِ رَجُلَانِ

ترجمہ۔ صرف زنا کے ثبوت کے لیے گواہوں کی شرعی معتبر تعداد چار مرد ہیں اس کے علاوہ باقی جرم اور حدود کے ثبوت کے لیے صرف دو مرد گواہ کافی ہیں یہ بھی صرف عدالت اسلامیہ میں شرعی سزا نافذ کرنے کے لیے ہے۔ لیکن اگر کسی کی زناکاری ویسے ہی مشہور ہو گئی تو شرعی فتوے ہیں وہ بدخصلت آدمی فاسق وفاجر اور قابل نفرت وتذلیل ضرور تصور کیا جائے گا۔ قرآن کریم نے بھی صرف زنا کے عدالتی ثبوت کے لیے چار چشم دید گواہوں کی پابندی قائم فرمائی ہے۔ اس کے علاوہ کسی دوسرے جرم کے لیے خواہ کتنا ہی فحش ہو۔ چار گواہ شرط نہیں ہیں۔ چنانچہ سورۃ نور آیت نمبر۴ میں ارشاد باری تعالیٰ جل مجدہ ہے۔ وَالَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ ثُمَّ لَمْ يَاْتُوْا بِاَرْبَعَةِ شُهَدَآءَ فَاجْلِدُوْهُمْ ثَمٰنِيْنَ جَلْدَةً (الخ) اور آیت نمبر ۱۳ میں ہے۔ لَوْلَا جَآءُوْ عَلَيْهِ بِاَرْبَعَةِ شُهَدَآءَ فَاِذْ لَمْ يَاْتُوْا بِالشُّهَدَآءِ فَاُولٰٓئِكَ عِنْدَ اللّٰهِ هُمُ الْكٰذِبُوْنَ۔ دونوں آیتوں میں یہی ثابت ہو رہا ہے کہ صرف زنا کی عدالتی تحقیق کے لیے چار عینی گواہ لازمی ہیں نہ کہ دوسری بدفعلیوں کے لیے اور زنا کی بابت سب ہی جانتے ہیں کہ عورت اجنبیہ کی قبل میں وطی کرنا زنا ہے

لواطت یا کسی جانور سے وطی کرنا زنا نہیں ہے۔ کسی بھی فقیہ عالم محدث مفسر نے لواطت اغلام وغیرہ کو نہ زنا کا لقب دیا نہ کسی نے زنا کے علاوہ چار گواہی کی پابندی کو ثابت کیا۔ نہ کوئی امام ائمہ اربعہ میں سے اس خلاف قرآن مسلک کا قائل ہوا۔ چنانچہ تفسیر رازی میں جلد ششم ص۱۲۱ پر اس طرح ہے۔ لیکن لواطت زنا کے ساتھ شامل نہیں۔ اس لیے اس کے ثبوت کے لیے چار گواہ نہ ہوں گے۔ چنانچہ تفسیر روح المعانی جلد ششم پ۱۸ ص۸۰ پر ہے۔ وَلَا تُقَاسُ اللِّوَاطَةُ عَلَی الزِّنَا فَلَوْ قَذَفَ بِهَا لَا يُحَدُّ الْقَاذِفُ۔ ترجمہ۔ اور لواطت کو زنا پر قیاس نہیں کیا جا سکتا (الخ) لهذا اگر کسی شخص کو لواطت کی جھوٹی تہمت لگا دی تو تہمت لگانے والے کو حد قذف اسی کوڑے نہیں ماری جائیں گی خیال رہے کہ مندرجہ بالا دلائل کے تحت لواطت اور زنا میں پانچ طرح فرق ثابت ہوتا ہے۔ نمبر۱ زنا کی تہمت میں قاذف یعنی تہمت لگانے والے کو شرعی مقررہ حد لگائی جائے گی جیسا کہ اوپر سورۃ نور کی آیت نمبر۴ میں لکھا ہے۔ مگر لواطت کی تہمت لگانے کی یہ سزا شرعی نہیں ہے۔ نمبر۲ زنا کے ثبوت کے لیے چار مرد عینی گواہ لازم ہیں مگر لواطت کے عدالتی ثبوت کے لیے فقط دو گواہ کافی ہیں نمبر۳ زنا کی سزا حد شرعی ہے یعنی شادی شدہ کو رجم کر کے ہلاک کرنا اور کنوارے کنواری کو سو کوڑے۔ مگر لواطت کے جرم میں حد نہیں ہے بلکہ تعزیری سزا ہے۔ اگرچہ حکومت وقت بمقابلہ حد زیادہ ہی لگا دے نمبر۴ زنا زیادہ بڑا جرم ہے۔ لواطت اس کے کم مگر بدکاری۔ بے غیرتی۔ بے حیائی میں دونوں برابر ہیں۔ نمبر۵ لواطت ان جرموں میں سے ہے جو شہرت سے بھی ثابت ہو جاتی ہے اور فقط شہرت و آثار کی بنا پر فتوئے شرعی لگایا جا سکتا ہے اور کہا جا سکتا ہے کہ فلاں آدمی بدکار ہے۔ جیسا کہ قرآن و حدیث کی اوپر والی دلیلوں سے ثابت کیا گیا۔ ان تفریقات اور دلیلوں کی روشنی میں مذکورہ فی السوال زید کے جرم کے مشہور ہونے کی بنا پر اور مدعی و گواہان کے حلفیہ تحریری بیانات کی وضاحت اور مدعیٰ علیہ زید کے تحریری بیان کے اشارات کے نتیجہ میں یہ فتوای جاری کیا گیا ہے اور چونکہ یہ فتوای زید کے فسق و فجور ظاہر کر رہا ہے لہذا یہ فیصلہ نہیں ہے۔ اس وجہ سے زید شرعی تعزیر سے بچ جاتا ہے مگر بد خصلتی فاسق و فاجر ہونے اور دنیا و آخرت کی ذلت و رسوائی سے نہیں بچ سکتا اور یہ فتوای مندرجہ بالا دلائل کی بنیاد پر بالکل درست اور مضبوط ہے۔ ایسی بد فعلیوں کے لیے زید کو کھلی چھٹی نہیں دی جا سکتی۔ خبردار کوئی شخص زید کی کسی طرح حمایت نہ کرے ورنہ وہ بھی قانونی و شرعی مجرم ہو گا۔ اب رہا دوسرا سوال۔ کہ ایسے مجرم و پلید لعینت گندے بندے اور برے انسان کو کسی مسجد کا متولی یا ٹرسٹی بنانا جائز ہے یا نہیں۔ تو یہ بات اولاً ضرور ذہن نشین کر لینی چاہیے کہ قانون شریعت میں مساجد۔ اللہ تعالیٰ کی بہت ہی متبرک مقدس جگہ ہیں۔ ان مقامات کے اندر کوئی گندہ پلید شخص نہیں آ سکتا۔ نہ جسمانی گندہ نہ نفسانی نہ قلبی نہ ذہنی نہ ایمانی۔ نہ گندے عقیدے والا۔ فقہاء کرام نے متولی مسجد کے لیے نیک متقی عادل دیانت دار پاکباز۔ ایمان و امانت والا ہونے کی شرط مقرر فرمائی ہے کسی بھی مسجد وغیرہ کا متولی جس کو انگریزی میں ٹرسٹی کہتے ہیں۔ خواہ ایک ہو یا چند ہوں۔ فاسق۔ بددیانت اور بے غیرت و بدکار آدمی نہیں بنایا جا سکتا۔ اگر کوئی برا آدمی متولی (ٹرسٹی) بنا دیا گیا ہو تو بحکم شریعت مطہرہ فوراً نکالنا اور تولیت سے ہٹا دینا واجب ہے۔ اس کے دلائل مندرجہ ذیل ہیں۔ چنانچہ ترتیب فتوای کے لحاظ سے آٹھویں دلیل۔ فتاوای

